دوازدہم جو حدیثیں امام اعظم رح کو بسند شیوخ تابعین یا صحابہ رضی اللہ عنہم اجمعین کے واسطے سے پہنچی ہوں انکو بروایات رجال غیر تابعین کے ضعیف اور مخدوش سمجھنا کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو چہاردہم علماے حرمین شریفین اور جو لوگ انکے پیرو ہوں اور کل مقلدین کو مشرک اور بدعتی کہنا اور غیر مقلدین کو موحد و مومن سمجھنا کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو

# سوالات نمبر ۲

اول کسی لامذہب کے جبہ میں چوہا مرا ہوا نکلا اور اس جبہ میں سوراخ بھی ہے اور اسی جبہ سے اس نے نمازیں پڑھی ہیں تو کتنے دنوں کی نمازیں پھیرے حدیث صحیح سے ارشاد ہوا کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو دوم کسی شخص نے اپنے غلاموں سے یہ کہا ھذا حر ھذا حر اس قول سے کون کون آزاد ہوگا کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو سوم [illegible] یا [illegible] آزاد [illegible] وغیرہ یا بغل یا مسح اس [illegible] ہوتا ہے یا نہیں کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو چہارم اندرون چشم و جنب کا دھونا فرض ہے یا نہیں کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو پنجم جسکے ایک جانب دو ہاتھ پیدا ہو جاویں دونوں کا دھونا فرض ہے یا ایک [illegible] نص ارشاد ہو کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو ششم داخل سرت و ناف و سوراخ جنب میں پانی پہنچانا غسل میں ضروری ہے یا نہیں کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو ہفتم مجرد مباشرت فاحشہ



میں التقائے ختانین سے غسل واجب ہوتا ہے یا نہیں کوئی اور شرط منصوص ہو کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو ہشتم نفس الولادت سے غسل واجب ہوتا ہے یا نہیں اور اسیطرح وطی زن جنیہ اور جماع خنثیٰ اور وطی بہیمہ و میتہ بغیر شہوات موجب غسل ہے یا نہیں کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو نہم قرات انجیل کا حالت جنابت میں کیا حکم ہے کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو دہم دباغت سے جلد خنزیر و مار و موش بھی پاک ہو جائیگی یا نہیں کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو یازدہم کس قدر فصل و بعد سے تیمم جائز ہوگا کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو دوازدہم عورت صاحب نفاس کو بھی بعد انقطاع نفاس [illegible] بعذر تیمم جائز ہے یا نہیں کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو سیزدہم مقطوع الیدین والرجلین و مجروح الوجہ کا کیا حکم ہے بلا وضو نماز پڑھے یا مسح یا تیمم کرے کسی آیت قرآن یا حدیث صحیح سے جواب دو چہاردہم جسکو پانی اور مٹی پاک میسر نہو وہ کیونکر نماز پڑھے کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو پانزدہم عورت و مرد دونوں توام پیدا ہوے انکے نکاح کی کیا صورت ہے کسی آیت قرآن اور حدیث صحیح سے جواب دو شانزدہم کوئی شخص دریا یا تالاب کے پانی میں پاخانہ پھرے تو نہی اس کی بغیر قیاس حدیث منع لیبولن فی الماء الراکد کے ارشاد ہو کسی آیت قرآن یا حدیث صحیح سے جواب دو ہفدہم جب آدمی سوتے سے جاگے اور بڑا مٹکا پانی کا زمین میں گڑا ہوا ہے اور چھوٹا کوئی برتن نہیں تو وضو اور طہارت کیونکر کرے کسی آیت قرآن یا حدیث صحیح سے جواب دو ہشتدہم جو پانی کہ لید یا گوبر کے کنڈوں سے گرم کیا گیا ہو اس سے وضو جائز ہے یا نہیں کسی آیت قرآن یا حدیث صحیح سے جواب دو نوزدہم جو روٹی کہ لید یا گوبر کی آگ پر پکی ہو کھانا اسکا جائز ہے یا نہیں کسی آیت قرآن یا حدیث صحیح سے جواب دو بستم جن گھڑوں اور مٹکوں کی مٹی لید اور گوبر کے ساتھ گوندھی گئی ہو جیسا کمہاروں کا دستور ہے استعمال انکا جائز ہے یا نہیں کسی آیت قرآن یا حدیث صحیح سے جواب دو بست و یکم

حسب شرائط مذکورہ ان مسایل کے جوابات لکھنے مین اسقدر مہلت دیجاتی ہے
کہ وہ اپنے تمام برادران غیر مقلدین سے بھی خاطر خواہ مدد لیں اور جواب باصواب
دیں ورنہ اس آیۂ کریمہ کے مورد مین انکو داخل کرنا پڑیگا ام لھم شرکاء شرعوا
لھم من الدین ما لم یاذن بہ اللہ ـ ترجمہ کیا انکے شریک ہیں اور جو
راہ نکالی ہے انہوں نے انکے لیے ہیں کہ جسکا حکم نہیں دیا اللہ نے ـ

**مسلہ اکتیسوان** ان غیر مقلدون کے اکثر عقاید اور اعمال اہل سنت
جماعت کے بالکل مخالف ہین کہ بعضے مسایل مخترعہ و احکام مستبدعہ انکے موجب
کفر ہو رہے جیسے مبطل نماز اور بعضے موجب فسق و ابتداع ہیں کہ تفصیل اسکی موجب
تطویل ہے ـ

**الراقم جناب فیضمآب پیر روشن ضمیر سید ابو علی شاہ بغدادی**

## توبہ نامہ

بعد حمد و صلوٰۃ کے میں محمد شفیع ابن نائب محمد ابراہیم صاحب مرحوم
اہل سنت و جماعت کی خدمت شریف مین عرض پرداز ہوں کہ مین آج تک بہ
راہ ضلالت میں حیران و سرگردان تھا ـ اب بفضلہ تعالے شانہ دیدۂ بصیرت
کھلا و سے ۱۵ جمادی الآخر ۱۳۰۲ ہجری روز سہ شنبہ وقت ظہر مسجد
جامع میں برد اہل سنت و جماعت توبہ کیا ہوں ـ اور داخل زمرہ اہل سنت و جماعت
ہوا ہوں جو لوگ کہ معتقد تقویۃ الایمان کے ہین رسول پاک محمد مصطفےٰ
صلی اللہ علیہ وسلم کی جناب مین بے ادبی کرتے ہیں اور ایسے بے ادبی
کے کلمات کہتے ہیں ـ جو کفر ہین کوئی شخص ایسا اعتقاد رکھے یا ایسا اعتقاد



رکھنے والے کو یا اس کی تاویل کرنے والے کو کافر نہ سمجھے وہ بیشک کافر
ہے اور دایرہ اسلام سے باہر کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی جناب
مین صراحتاً یا کنایتاً یا اشارۃً بے ادبی کرنا کفر ہے ـ اور اس کافر کا حمایتی
بھی کافر ہے چنانچہ بے ادبی کے کلمات جو تقویۃ الایمان اور انکی دوسری
کتابوں میں بہت سے ہیں مگر چند عقاید جو ذیل میں تحریر ہوئے ہیں انکے
کفر پر دلالت کرتے ہیں تا سب اہل سنت و جماعت کو معلوم ہو

| | |
|---|---|
| ۱ | اللہ تعالے عرش پر بیٹھا ہے اور دونوں قدم کرسی پر رکھے ہین |
| ۲ | خدائے تعالے کا جھوٹ بولنا ممکن ہے |
| ۳ | پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کو بڑے بھائی کہتے ہین |
| ۴ | حضرت صلی اللہ علیہ وسلم چمار سے نسبت دیتے ہین ـ |
| ۵ | حق تعالے جسکو چاہیگا ہمارا شفیع بنا دیگا ـ |
| ۶ | کروڑوں نبی ولی جن جبرئیل حضرت سا بنا دیگا ـ |
| ۷ | حضرت حیات النبی نہیں ہین ـ |
| ۸ | حضرت کے روضہ مبارک کو توڑ دینا ہے |
| ۹ | حضرت مر کے مٹی میں مٹی ہوگئے ـ |
| ۱۰ | حضرت کو نہ کچھ قدرت ہے نہ کچھ سنتے ہین |
| ۱۱ | حضرت کی فقط زیارت سفر کرکے جانا شرک ہے |
| ۱۲ | حضرت کا نام نامی و اسم گرامی اذا سمین آیا تو شکر بوسہ دینا اور آنکھ پر |
| ۱۳ | رکھنے کو ظلم جانتے ہین |
| ۱۴ | جشن میلاد شریف کو اور اس کھانیکو بد اور بدعت جانتے ہین |
| ۱۵ | محب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مشرک کہتے ہین |
| ۱۶ | حضرت کو ایکبار کے بھی غیب دان جاننا شرک ہے |
| ۱۷ | حضرت کے روضہ مبارک روبرو عاجزی سی ادب بجا لانا اور حضور تن اور خشوع سے زیارت کرنا شرک ہے |

۱۸ حضرت اور دوسرے انبیا اللہ تعالے کے روبرو ذرہ ناچیز سے کمترین

۱۹ حضرت کو یا محمد یا رسول کر کے کہا شرک ہے

۲۰ حضرت کے فاتحہ کا کھانا کھانا حرام ہے

۲۱ حضرت کے آثار شریف اور موئے مبارک کی اور قدم شریف کی اور نقشہ نعلین شریف کی مذمت کرتے ہین اور بد جانتے ہین۔

۲۲ دلایل الخیرات کے کتاب کے پڑھنے کو بد جانتے ہین یہانتک کہ نجد کی دلایل الخیرات کے کتب کو جلا دیا ہے

۲۳ حضرت اللہ تعالے کے نور سے ہین اور تمام عالم حضرت کے نور سے ہین کر کے جاننے کو بد اور شرک جانتے ہین

۲۴ سب افعال اور اقوال آنحضرت کے محمود نہین ہین کر کے کہتے ہین

۲۵ صحابہ علی الخصوص خلفاء راشدین کے فعل سے منکر ہین

۲۶ اماموں کی جناب مین بھی بے ادبی کرتے ہیں اور بے لحاظ کہتے ہیں علی الخصوص سلطان ائمہ سراج الامت امام ابو حنیفہ امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی اہانت کرتے ہین۔

۲۷ مذاہب اربعہ کے منکر ہین اور اپنے کو محمدی بولتے ہین

۲۸ قرآن و حدیث کے معنی اپنی طبیعت سے کرتے ہین

۲۹ اور بعض مانتے ہین منکر ہین اجماع اور قیاس کے

۳۰ مقلدین کو مشرک و بدعتی کہتے ہین

۳۱ اماموں سے ایک کی تقلید نہین کرتے بلکہ شتر بے مہار کے طور پر چلتے ہین

۳۲ فقہ حقیقت مین ادلہ اربعہ سے جامع ہے اسکو مخالف جانتے ہین

۳۳ صوفیہ کرام کے منکر ہین اور انکو برا جانتے ہین

۳۴ اولیاؤں کی قبور کے زیارت کو سفر کرنا بد جانتے ہین حالانکہ عبادت ہے

۳۵ میت کی ادراک اور سمع کے منکر ہین

۳۶ استمداد حضرت سے یا اہل قبور سے خواہ دور ہو یا نزدیک شرک کہتے ہین



۳۷ الہام کو خیال دل کہتے ہین

۳۸ بیس رکعت نماز تراویح کی پڑھنے کو بدعت ضلالت جانتے ہین

۳۹ موتہ کے ثواب رسانی مین ثواب بدنی ہو یا مالی تعیین سے ہو یا غیر تعیین سے بد جانتے ہین

ایسے اور بہی عقائد انکے ہین کہ جنکا تفصیلی بیان غیر ممکن ہے سوائے انکے عملیات مین بھی بہت سے عملیات انکے مذموم ہین پس کوئی شخص جو عقیدہ مذکور رکھا یا ایسے معتقد ونکے حمایتی کیا بیشک کافر ہے اور اسکے مین تو یہ کیا ہون اوپر کے اعتقاد شنیعہ اور اب یہی کہتا ہون کہ ایسا عقیدہ رکھنے بیشک کافر ہے اور دائرہ اسلام سے باہر ہے جسکا معتقد ہووے یا انہین سے ایک کا معتقد ہووے اسکا بھی وہی ہے جو اوپر گذرا فقط یہہ سند اہل سنت و جماعت کو معلوم ہونے اور آئندہ میرے سے نیک اعتقاد رکھنے اور مجھکو وہابیت کے نام سے مشہور نکرنے خود لکھتا ہون اور طبع کراتا ہون تا آئندہ کوئی مجھے وہابیت طرف منسوب نکرے اعاذنا اللہ من ذالک بحرمۃ النبی و آلہ الامجاد۔

## دستخط

محمد شفیع بن نائب محمد ابراہیم صاحب مرحوم ۲ مارچ ۱۸۹۶ء

تحریر نامہ پہلے بنگلور مین چھپا تھا لیکن اس کی ضرورت سمجھکر کہ جس سے مسلمان اس گمراہی سے بچیں اور سیدھے راہ راستہ پر آجاویں اس مسکین کمترین خاکپائے علمائے دین قاضی سراج الدین احمد عفی عنہ رو فصاراتھے۔ دوبارہ چھپا کر مفت تقسیم کیا اسیطرح خداوند تعالے سب مسلمانوں کو یہ نیک توفیق عطا کرے کہ وہ سب عیسائیوں کی طرح اپنے دین کے مددگار رہینگے اور اپنے دین کی کتابیں ہر زبان میں چھپا کر مفت تقسیم کرین۔ اگر کوئی صاحب ان مسائل میں شک کرین کہ یہ عقیدہ ہمارا نہین ہے تو خاموش نرہین بلکہ چھپا کر اسیطرح مشتہر کر دین

کہ بلا یہ عقیدہ نہیں ہے اور ضرور تو اس وقت میں یہی ہے کہ دل و جان سے کل اہل اسلام کو یہ جھگڑہ چھوڑ کر اور اتفاق کر کے ایک دل ہونا چاہئے کہ آیت اللہ تعالے نے فرمایا ہے وان لم تفعل فما بلغت رسالتہ اگر یہہ کام نہ کیا تو رسالت کا کوئی حق نہ ادا کیا یعنے دعوت اسلام کر کے خدا کے راستہ پر نہ لایا تو کوئی کام نہ کیا فقط

# فتوے از علماے پشاور

## حامداً مصلیاً والسلام علی من اتبع الہدی

اعلان و اطلاع عام بنام جملہ علماء حنفی ممالک و جمیع مسلمانان شرع و دین متین کہ فی ما بین علماء عصر ہذا در کفر مستحل حرمت تنباکو کشیدن و خان او اختلاف واقع شدہ بعد از ملاحظہ کتب معتبرہ بتحقیق رسید کہ در بعض کتب روایات اباحت و در بعض کراہیت و در بعض حرمت است علماء پنج و باخیل و پتہ انارئی و کمال زئی و سدم و پتہ رزڑ و ہشتنگر و ختک در موضع شریف اسوٹہ مکان عالیشان فیض نشان ملا صاحب اسوٹہ بروز جمعہ بتاریخ ۲۹ - ربیع الثانی سنہ ۱۳۰۲ھ حاضر آمدند و بروز شنبہ علما رستہ جات مذکورہ بموضع موصوف اتفاق کردند کہ مصر و مستحل تنباکو مسلمان است لکن تحقیق کار است و جنازہ بر او میشود و منع عصمت و زن او و طلاق نمی گردد از ایں باعث کہ حرمت تنباکو کشیدن و خانش او مختلف فیہ است و حکم مختلف فیہ عدم کفر مستحل است و ایں عقیدہ اہل سنت و جماعت است و ہر کہ معتقد کفر مستحل و مصر مباشر تنباکو کشیدن و خانش میباشد از دائرہ اہل سنت و جماعت خارج است

پشاور

۱ قاضی غلام محی الدین

۲ خادم شرع ہنی قاضشاہ

۳ العبد حاجی غلام جیلانی خلف حافظ حاجی صاحب مرحوم



۴ العبد سید نور الدین صاحبزادہ عمر

۵ اکبر شاہ سید بادشاہ عفی عنہ

۶ العبد آفتاب ساکن شیر پاؤ

۷ فقیر غلام جیلانی ساکن تہ خواجہ

۸ سید محمد ملا صاحب اوتمانزئے

۹ بن سید احمد فضل شاہ

۱۰ قاضی احمد ساکن [illegible]

۱۱ ملا حمید ساکن صریخ

میاں صاحب نجگرگزی

۱۲ العبد حبیب اللہ ساکن صریخ

۱۳ العبد شریف اللہ ساکن صریخ

۱۴ العبد بہاء الدین ساکن [illegible]

۱۵ العبد سید محمد ساکن [illegible]

۱۶ قاضی محبوب شاہ ساکن کنتبہ

۱۷ عماد الدین صاحبزادہ ساکن قاضی آباد

۱۸ احمد شاہ ساکن گری

۱۹ عبد المجید ساکن ادینا

۲۰ مولوی فضل احمد ساکن ہند

۲۱ شاہ غریب ساکن صوابی

۲۲ سیف اللہ ساکن صوابی

۲۳ ملا عظیم اللہ ساکن ہاکی

۲۴ ملا محمد سلیم ساکن لاہور

۲۵ حمید اللہ ساکن نودہ

۲۶ قاضی مرمل ساکن توردا

۲۷ میر عبد اللہ ساکن توردا

باتصویر ثبت ایشان احترام نیگو تحریم حاجی شہ

حاجی
نفیر سید سینی

سید سینی رحمۃ اللہ علیہ

نقل خط از جناب صاحب زادہ صاحب حافظ عبد الخالق زاد مرتبہ
کہ برائے شرفائے روزگار عالیمقدار سجادہ نشین جناب محبوب سبحانی
سید عبدالقادر جیلانی قدس اللہ سرہ العزیز حضرت شیخ سید سلمان القادری
زادہ درجتہ کہ در بغداد شریف سکونت دارند بجہتہ ارشان این خط تحریر شدہ بعد
اشغداد شریف برائے مسکین در بمبئی رسید استفسار این خط را واضح نمایند کہ رسالہ
مطبوعہ مرسول شد دسویں خط مع مہر جناب ابوبکر آخوند زادہ صاحب وبد تخط ملا
صاحب پاسنی اغنی محمد عالم موجود ہست

# عقاید حنفیہ

## نحمدہ اللہ ونصلی علی حبیبہ والہ واصحابہ

## اجمعین

(۱) اللہ تعالے وحدہ لاشریک ہے جامع جمیع صفات کمالیہ ذاتیہ ازلیہ کا مکان
وزمان وجہت واستقرار بر عرش وامکان اتصاف بکذب وجہل وخلاف وعدہ سے
منزہ ومبرا ہے اور حلول فی الشئے واتحاد وباشی سے مقدس نافع اور ضار بالذات
سوا اُس کے کوئی نہیں فاعل اور موثر حقیقی وہی ہے - حی - علیم - قدیر مرید - مکوّن
سمیع - بصیر - متکلم - اور اُس کے صفات کمالیہ ذاتیہ کی حد و نہایت کوئی نہیں
طلبیں کشود شے کہ خدا کی ذات وصفات جیسی کسی کی ذات وصفات نہیں یعنے ذاتی ازلی
(۲) حضرت محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم رسول ثقلین ہیں اور کل عالم کو راہ

لہ یہ اصلاح کی ۱۶ کتابیں صفحہ ۳۸۵ تا ۳۸۵ پر بھی موجود ہے



ہدایت کے ارشاد فرمانے والے - اور نبوت آپ کی عالم ارواح میں تمام مخلوقات سے
سے متعلق بجمیع اخلاق اللہ تعالے موصوف بجمیع صفات کمالیہ - باری تعالے
بدا ہے آپ بلکہ محض عنایت اور رحمت سے سوا کے وجوب اور قدم ذاتی کے
اور آپکی صفات کمالیہ کی کوئی حد و نہایت نہیں
خاتم مکارم اخلاق ہیں - جوامع الکلم اور مفاتیح خزاین الارض آپکو عطا ہو چکی ہیں
اور شفاعت بالجملہ والوجاہت والاذن سب آپکے لیے ثابت ہے مشارق الارض
و مغارب آپ پر روشن ہیں اور عقاید او اعمال امت کو بطور رسالت مشاہد ہیں
اور اعمال امت آپکے حضور میں پیش کیے جاتے ہیں -
(۳) اصحاب کرام رضی اللہ تعالے عنہم سب عدول وثقات واجب التعظیم ہیں بجز
ذکر خیر کے انکا کوئی حال بیان کرنا مناسب نہیں -
(۴) خلافت راشدہ نبوت بعد آپ کے تیس سال تک رہی - اور مراتب
خلفاء راشدین بترتیب خلافت ہیں -
(۵) استمداد و استعانت انبیاء اولیاء اللہ حیات میں وبعد انتقال جائز ہے مگر غیر
خدا کو شریک خدا نہ جانے -
(۶) تقلید ایک امام کی ائمہ اربعہ سے واجب ہے -
(۷) حنفی کو امام اعظم علیہ الرحمۃ کے مذہب پر چلنا واجب ہے -
(۸) ایک مسئلہ میں اگر روایت مفتی بہ اپنے امام کی اور حدیث صحیح بخاری وغیرہ
کی ظاہراً مخالف پیدا کرے تو حنفی کو عمل بر روایت امام اعظم علیہ الرحمتہ
واجب ہے کیونکہ روایت امام ہمام کی مطابق آیت و حدیث صحیح کے ہے
چنانچہ امام صاحب اور انکے تابعین سلف صالحین جواب حدیث مخالف کا
دے چکے ہیں چنانچہ رسائل میں بھی بیان ہوگا -
(۹) یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم و یا شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہ وغیرہ ایک
مزارات عالیہ سے کہنا جائز ہے اور درجہ ولایت غیر نبی درجہ نبوت نبی سے
اونے ہے
(۱۰) غیر مقلدین اور باقی اہل بدعت وا ہوا یعنے روافض وخوارج ونیچری وغیرہ

سے شریک جماعت ومجالس خاصہ اسکے ہونا ناجائز ہے اور ایسا ہی ان لوگوں کی
اپنی جماعت ومجالس خاصہ میں بطیب خود شامل کرنا ناجائز ورنہ لاعلمی اور بے اختیاری
سے شمول اُس کا یا اُن کا مستثنیٰ ہے

هذه عقائدنا لا ابرأ ولطفي مبين وقد صرح الله المفسرين في كلام القديم وهو صراط مستقيم وهذه العقائد مدللة بالآيات والاحاديث واقوال الائمة الصالحين وتتبع ايد العقائد فكذا ما تقتضي الخلافيات ففي الاصل هذا شجرة طيبة اصلها ثابت وفرعها في السماء تؤتي اكلها كل حين فان بقي في قلب الناظر خطوة خلاف هذه فعليه ان ينظر في الكتب المحولة او يسمع من الناظرين فيها —

حرره الفقير غلام قادر عفی عنہ

# فتوی علماء رامپور کا مسائل ذبیحہ وہابیان دہلی وغیرہ کے رد میں

بسم اللہ الرحمن الرحیم

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر کسی شخص نے نذر مانی کہ اگر یہہ کام میرا ہوا تو ایک بکرا شیخ سدو کے نام کا ذبح کرونگا اتفاقاً وہ کام مشیت ایزدی سے ہو گیا اور اس شخص نے موافق اپنے کہنے کے ایک بکرہ اپنی نیت

سہ یہ فتویٰ اسلام کی ۱۹ کتابیں ص ۳۸۵ تا ۳۸۷ پر بھی موجود ہے



میں شیخ سدو یا امام حسین و یا غوث الاعظم کے نامزد کرکے بسم اللہ اللہ اکبر کہکر ذبح کیا پس اس بکرہ کا گوشت کھانا درست ہے یا نہیں - اور نیت تقرب الی اللہ کو حلت ذبیحہ میں کچھ دخل ہے یا نہیں اور وہ بکرا ما اہل بہ لغیر اللہ میں داخل ہے یا نہیں بینوا توجروا

## الجواب

اس بکرہ کا گوشت کھانا درست ہے اسواسطے کہ وہ بکرہ ذبح کیا گیا ہے ساتھ نام اللہ تعالیٰ کے فکلوا مما ذکر اسم اللہ علیہ الآیۃ اور دوسری آیت میں وما لکم الا تاکلوا مما ذکر اسم اللہ علیہ الآیہ اور نیت تقرب الی اللہ پر حلت ذبیحہ بچند وجوہ موقوف نہیں اول یہہ کہ دونوں جگہہ آیتوں میں لفظ ذکر موصول یعنی ارشاد فرمایا اور جب ذکر کا صلہ علی کے ساتھ ہو تو معنے اس کے ذکر لسانی کے ہوتے ہیں عنایہ میں ہے وصلتہ بعلی تدل علی ان المراد بہ الذکر باللسان یقال ذکر علیہ اذا ذکر باللسان دوسری یہہ کہ لفظ ذکر خاص ہے موضوع واسطے معنی معلوم کے اور وہ زبان سے کہنا ہے اور خاص اپنے مدلول میں قطعی اور واجب العمل ہوتا ہے اور محتمل معنی غیر موضوع لہ کا نہیں ہوتا اور اس پر زیادتی اخبار احاد سے جائز نہیں چنانچہ کتب اصول اس سے مملو ہیں پس لفظ ذکر سے نیت مراد لینا یا اخبار احاد سے اس پر زیادتی کرکے نیت تقرب الی اللہ پر حلت ذبیحہ موقوف کرنا خلاف مدلول خاص اور ناجائز ہے تیسری یہہ کہ اگر نیت تقرب الی اللہ پر حلت ذبیحہ موقوف ہو تو لازم آتا ہے کہ ذبیحہ قصابوں کا جو بہ نیت تجارت ذبح کرتے ہیں اور ذبیحہ ان عوام کا جو نیت تقرب الی اللہ نہیں جانتے حرام ہو جاوے اور اسمیں حرج عظیم ہے چوتھی یہہ کہ فتاوی سراجیہ میں ہے — مسلم کتابی اذا ذبح باسم المسیح لا تحل وان ذبح باسم اللہ واراد بہ المسیح تحل پس اگر نیت معتبر ہوتی تو چاہیے تھا کہ ذبح ثانیہ بھی حلال نہوتا اور تفسیر کبیر میں مصرح ہے انما کلفنا بالظاہر لا بالباطن فاذا ذبحہ علی اسم اللہ

وربہ ان یجعل لکا سبیل لنا الی الباطل اس سے صاف ظاہر ہوا کہ نیت کا اس بارہ میں کچھ اعتبار نہیں بلکہ اعتبار عند الذبح زبان سے کہنے کا ہے پس اگر وقت ذبح اللہ کے نام کے ساتھ غیر اللہ کا نام داخل کرے اور ریا سے تو ذبیحہ حرام ہوجاتا ہے اور اگر قبل وقت ذبح کے یا بعد اس کے زبان سے بھی کہے تو کچھ ڈر نہیں ہدایہ میں ہے والثالثۃ ان یذکر مفصولا صورۃ ومعنی بان یقول قبل التسمیۃ وقبل ان یضجع الذبیحۃ او بعدہ وھذا لا باس بہ الخ اور وہ بکرہ یا اونٹ بغیر اللہ میں داخل نہیں اسواسطے کہ معنی الاہلال کے رفع الصوت ہیں صراح میں ہے اہلال المعتمر اذا رفع صوتہ فی التلبیہ واھل بالتسمیۃ علی الذبیحۃ ومنہ قولہ تعالی وما اھل بہ لغیر اللہ ای نودی علیہ لغیر اسم اللہ واصلہ رفع الصوت اور رفع الصوت عند الذبح معتبر ہے چنانچہ تفسیر بیضاوی میں ہے وما اھل بہ لغیر اللہ ای رفع بہ الصوت عند ذبحہ للصنم اور اس بکرہ پر ذبح کے وقت خدا کا نام لیا گیا ہے اور یہ پہلے معلوم ہوچکا کہ نیت کو اس بارہ میں کچھ دخل نہیں پس وہ بکرہ ما اہل بہ لغیر اللہ میں داخل نہ ہو اور اسکا گوشت کھانا جائز ہوا چنانچہ تفسیر احمدی میں اسی قول کے ذیل میں ہے ومن ھھنا علم ان البقرۃ المنذورۃ للاولیاء کما ھو الرسم فی زماننا حلال طیب لانہم وان کانوا ینذرونہا لہم لکن لم یذکر عند الذبح الا اسم اللہ تعالی انتہی اور مولوی اسمعیل صاحب دہلوی نے جنکو وہابی لوگ بہت مانتے ہیں رسالہ تحقیق ذبیحہ میں لکھا ہے اگر نذر کند پس نذر اگر گوشت واقع آن گوشت حلال است بیانش آنکہ مثلاً اگر شخصے نذر کند کہ اگر فلان حاجت من برآمد اینقدر نیاز حضرت سید احمد کبیر میکنم و اینقدر طعام نیاز ایشان مردم را بخورانم اگرچہ درین نذر گفتگو ست لیکن طعام حلال است اگر مشرکے برائے بھوانی کبوترے یا گنجشکے بگذارد یا جائے بنام شیخ سدو رہا نماید وہمان کبوتر یا گنجشک را شخصے شکار کردہ بخورد حلال است وہمان است حال بجا باشد کہ ازین نام خلل دران نشدہ انتہی افسوس علم بہہ گیا اگر کوئی بغیر مالک والا پوچھے کہ ہزارہا بکرے جو ستیاں پر چڑھائے جاتے ہیں



اور بعد اس کے قصاب لیکر ذبح کرتے ہیں اور بیچتے ہیں اور سب مسلمان اسکو کھاتے ہیں اگر یہ گوشت حرام ہے تو کیوں کھاتے ہیں اور اگر حلال ہے تو کیا وجہ ہے فتنہ کرنے کا بینوا توجروا واللہ اعلم بالصواب

| | | |
|---|---|---|
| مولوی محمد فضل حسن | الجواب صحیح والمجیب نجیح | صح الجواب |
| حافظ الدین عبد الرحمن | مولوی محمد عبد العزیز عفی عنہ | مولوی محمد عماد الدین |
| الجواب صحیح | ذالک کذالک | ہذا الجواب صحیح |
| مولوی نادر الدین | مولوی سید محمد ضیاء الحق | مولوی سید حبیب احمد علی |
| ہذا الجواب صحیح بلا ریب | ہذا ہو الحق والحق احق بالاتباع | |
| مولوی سیف الدین | مولوی محمد یعقوب | عفی عنہ |

الفتاوی الخمس من اولہا الی آخرہا عندی مقبول من اللہ فقد شکت بحیثہ المفصل وکل ما فیہا صحیح وعلیہ الاتفاق مولوی محمد — مولوی محمد تقی الحسن

| | | |
|---|---|---|
| ہذا الجواب صحیح بلا ریب | ہذا الفتوی صحیح عندی | الجواب صحیح والمجیب مصیب |
| مولوی محمد مسعود | مولوی سلطان محمد | مولوی عبد الحق کابلی |

# اشتہار واجب الاظہار

واضح ولائح ہو کہ اصل منقول عنہ اس فتوے کا شہر مصطفے آباد عرف رامپور میں مطبوع ہوا تھا چونکہ آجکل اس ملک میں وہابیہ محمدیہ اسمعیلیہ و اسحاقیہ نے جابجا شور وغل مچا رکھا ہے کہ ایسا ذبیحہ مردار ہے اور کرنیوالا ایسے ذبیحہ کا مرتد اور مشرک ہے لہٰذا اس کمترین اضعف عباد اللہ ابن ثناء اللہ ساکن اکبرآباد نائی کی منڈی سے نیل کا کڑہ حال وارد بمبئی نے اس مسئلہ کو چھپوایا تاکہ اپنے بھائی مسلمان سنت والجماعت وہابیوں کے مکر میں نہ آویں اور حلال طیب کو حرام نہ سمجھیں وصلی اللہ تعالی علی خیر خلقہ سیدنا محمد خاتم الانبیاء والمرسلین شفیع المذنبین فی الدنیا والدین وعلی آلہ واصحابہ اجمعین

# مسئلہ تین دفعہ دینے سے تین طلاق واقع ہوجاتی ہیں

اول مطلقہ بدون حلالہ کے زوج اول پر حلال نہیں ہوسکتی اور جو بلا حلالہ کے نکاح اوسکا پہلے خاوند کے ساتھ جائز کہتا ہے وہ منافق ہے اور بہائی دو ہوکر ہائے خدا کا

یہ مسئلہ کثیر الوقوع ہے اور عوام الناس اس بلا میں پڑ گئے ہیں جاہل نادان جب غصہ میں آتا ہے اور زوجہ کیا کچھ کیسی بات میں تکرار کرتا ہے اور رفتہ رفتہ نوبت بجنگ پہنچتی ہے تو تنگ آکر عورت کو تین طلاق دیدیتا ہے - اور بعضے جاہل زبانی تین طلاق نہیں بولتے مگر نویسندہ کو کہدیتے ہیں کہ طلاق نامہ لکھدے نویسندہ بے علم ہوتا ہے اسکو مسئلہ کی تحقیق نہیں وہ از طرف خود بطبع زود بات لکھدیتا ہے اور تین طلاق لکھکے عورت کو حرام کردیا ہے - بعد چند روز کے جب درمیان خاوند و جورو کے صفائی ہوجاتی ہے اور اپنے کئے پر نادم و پشیمان ہوتے تب از سر نو خواہان نکاح کے ہوتے ہیں جب کسی عالم حنفی کے پاس جاتے ہیں اور کاغذ طلاقنامہ کا دکھاتے ہیں تو عالم حنفی در جواب کہتا ہے کہ اب نکاح تمہارا بدون حلالہ کرانے کے جائز نہیں ہوسکتا تب وہ جاہلیں مارے شرم کے حلالہ کا نام سنکر گھبرا اٹھتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ کوئی ملا گندہ ناشرم کسند جائز کہدیوے تو ہمارا مطلب حاصل ہوجاوے جوینده یابنده آخر لیکن وہ کسی وہابی لامذہب کے جاکر اپنا نقصہ سناتے ہیں اور اس سے برائے نام لکھاتے ہیں کہ اس معاملہ میں نکاح بدون حلالہ کے درست ہے اور وہ جاہل اس تحریر کو دست آویز

معتبر قرار دیکر پڑھا لیتا ہے اور وہ لوگ دیہاتی بے خبر از مسائل دین ہوتے ہیں جب فتوی تحریری فتوے دیکھتا ہے کہ الا بلا بگردن ملا وہ بھی نکاح پڑھ دیتا ہے اور دوسرے لوگ سکتہ دیدکے ایسا معاملہ خلاف دین کے دیکھکر حیران ہوتے ہیں اور دور دراز سفر کرکے علماء سے استفسار طلب کرتے ہیں علما اپنے اپنے کار دیار دنیا میں مصروف ہوتے ہیں اونکو اتنی فرصت کہاں کہ بسط کیلئے کتابیں احادیث کی نکالکر بتفصیل دلایل فتوے لکھ دیوین اگر کسی نے کچھ لکھا ہے تو بقدر ضروری مختصر جسکو عام لوگ پورا پورا سمجھ نہیں سکتے اور تشفی کامل نہیں ہوتی تو مجبور ہوکر خاموش ہو جاتے ہیں یہ معاملہ کثیر الوقوع ہے اور اس مسئلہ کی تشریح مسائل جدیدہ میں نہیں ملتی اور لوگ اس نکاح پڑھانے سے حرام دائمی میں مبتلا ہوتے ہیں اور اولاد حرام کی پیدا ہوتی ہے اسکا وبال برگردن وہابی فتوے دینے والے کے ہے - قیامت تک جتنے حرام ہوتے رہینگے سب وبال وہابی منافق کے سر پر ہوگا - اس مسئلہ کی اصل حقیقت دریافت کرنے سے واضح ہوا ہے کہ جو لوگ تین طلاق کو ایک طلاق کہتا ہے وہ منافق ہے ایمان سے بیرہ ہے چنانچہ حدیث عبد اللہ بن عباس رضی سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ قایل اس مسئلہ کا منافق ہے اور یہ بات انحضرت منافقوں کی ہے دلیل وہابیونکی یہ ایک حدیث ہے جسکو مسلم وغیرہ نے حدیث طاوس سے روایت کیا ہے کہ ابا صہبا نے عبد اللہ بن عباس رض کو کہا - أتعلم انما كانت الثلاث تجعل واحدة على عهد النبي صلى الله و ابي بكر رض وثلاثا من امارة عمر رض فقال ابن عباس رض نعم رواه مسلم والطحاوي وابوداود والنسائي -

**ترجمہ** بھلا تم جانتے ہو کہ حضرت صلعم کے عہد میں اور صدیق اکبر رض کے عہد میں اور تین سال حضرت عمر رض کے زمانہ تک میں تین طلاق کو ایک بنایا جاتا تھا ابن عباس نے کہا ہاں اسکو روایت کیا مسلم و طحاوی و ابوداؤد و نسائی نے

## جواب

یہہ حدیث نہیں ہے بلکہ ایک سوال وجواب ہے جو مابین ابوالصہبا اور ابن
عباس رضہ کے واقع ہوا ہے حدیث نام ہے قول یا فعل یا تقریر حضرت صلعم کا
یا صحابی کا یا تابعی کا اس کلام مین ان تین باتون سے ایک بات کا ثبوت نہیں
از ارشاد حضرت صلعم کا نہ فعل نہ تقریر آنحضرت صلعم اور نہ صدیق کی اور نہ حضرت عمر
رضہ کا - بلکہ حدیث ابن عباس رضہ ہے جسکو طحاوی وغیرہ نے بسند جید بیان
کیا ہے صاف واضح وثابت ہے کہ یہ فعل منافقوں کا تھا اور اس سوال وجواب
ابوصہبا مین بھی صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اس فعل کو منسوب بسوی حضرت
صلعم یا صدیق اکبر رضہ یا عمر رضہ نہیں کیا گیا بلکہ ایک عیب کے طور پر بیان
کیا گیا ہے کہ پہلا اُن عہدون مین ایسی کارروائی کیجاتی تھی کرنیوالے مجہول
ہین جو قابل الاعتبار نہین اور نہ اُن کا نام لیا گیا ہے مالک بن ابی بکر
رضہ حضرت ابن عباس رضہ سے راوی - جب کسی نے اُن سے دریافت
کیا کہ میرے چچا نے اپنی عورت کو تین طلاق دی ہین آپ نے فرمایا کہ تیرے
چچا نے خدا تعالے کی نافرمانی کی سوا خدا تعالے نے اُس کو گنہگار فرمایا
اور اس نے شیطان کی فرمان برداری کی سوا اُس نے اُس کے واسطے کوئی
طریق خلاصی کا اس بلا سے نہیں بنایا - راوی بولا کہ کوئی اُس عورت کو اسرع
حلال کرتا ہے فرمایا کہ من یخادع اللہ یخادعہ یعنے جو کوئی خدا کے ساتھ
دہوکھہ کرے خدا اسکو دہوکھے کی جزا دیتا ہے یہ مخادعت کا لفظ خاص واسطے
منافقون کے ہے یخادعون اللہ یعنے وہ خدا کو فریب ودھوکہ دیتے ہین
وما یخدعون الا انفسہم اور نہیں دہوکہ دیتے مگر اپنی جانون کو
ان منافقون نے بھی اس معاملہ مین بھی چاہا کہ حرام کاری اس دہوکھے
مین کرین کہ اُن کمعقل جاہلون کو کہا کہ ایک طلاق ہے اور ایک طلاق صریح موجب
حرمت کی نہیں ہوتی اُسمین رجوع زبانی کافی ہو جاتا ہے اس اطلاق کا
اتنا حکم ہے کہ عدت میں اگر زبانی کہیں کہ میں نے رجوع کیا اور اپنے کہنے
سے باز نہ آیا یا عورت کو مساس کرے تو رجوع ثابت ہوئی اور حاجت نکاح جدید
کی نہ رہی اگر بعد انقضاء عدت نکاح کرنا چاہئے تو نکاح جدید کر لیوے حلالہ کی ضرورت



اصل حقیقت تو یہہ ہے جو بیان ہووے مگر برائے توضیح و تشریح ترجمہ حسینی شرح
بخاری وطحاوی کا لکھنا ضرور ہے کہ کارروائی اصحاب اکرام کی فیصلہ ہو جاوے اور
خلاف طریق مسلمانون کا جو رواجون نے اختیار کیا ہے طائع ہو جاوے امام
طحاوی رضہ نے بیان کیا ہے کہ اس حدیث ابن عباس رضہ مین جو سوال
ابوالصہبا مین بلفظ ثلثہ وارد ہوئی ہے یعنے تین طلاق ہونا ان تین طلاق وغیرہ کا تمام
ہے کہ طاؤس نے اپنے باپ سے سوال وجواب مذکورہ ابن عباس کا بیان نہیں کیا
بلکہ یہہ عبارت بجمل واحدۃ کی بیان کرکے بیان کیا کہ جو بات سنتے ہی حضرت
عمر رضہ نے سب لوگون کو جنمین اصحاب نعم کبار حضرت رسول کریم صلعم کے تھے
مخاطب کرکے فرمایا کہ - ایہا الناس قد کان لکم فی الطلاق اناۃ
فانہ من تعجل اناۃ اللہ فی الطلاق الزمناہ ایاہ - اے لوگو ضرور تمہاری
خاطر طلاق مین خدا نے ڈہیل دی تحقیق جو شخص خدا کی ڈہیل کو طلاق مین
جلدی کرے گا ہم اس کی جلدی کو اسپر لازم کر دینگے - یہہ بات سنکر کسی صحابی
نے جواب نہ دیا اور انکار نہ کیا سبنے تسلیم کر لیا اور سب نے تینون زمانون کو
سمجھ لی دیکھا تھا بلکہ یہی لوگ تھے جو ان مسائل کے برتنے والے تھے دین جدید
تھا اور باتیں معمولی خانہ داری کی شہر مدینہ منورہ عملدر آمد ہوتی تھی اگر فی الواقع یہہ
معاملہ صحیح ہوتا اور یہہ ارشاد سرور کائنات یا خلیفہ اول یا ثانی جاری ہوتا
تو بالضرور اور جواب اس کلام حضرت رضہ کے کوئی صحابی کچھ تذکرہ کرین یا دلیل
طلب کرتا پس یہہ تسلیم کرنا کلہم کا بڑی دلیل شرعی ہے جسکا نام اجماع ہے
کہ پہلی کارروائی و معمول کو منسوخ یا باطل کر دیتی ہے اس اجماع نے ثابت
کر دیا کہ تین طلاق کو ایک طلاق قرار دینے کے دلیل شرعی کی طرف منسوب
نہین تہا - یعنے آیت یا حدیث قولی یا فعلی یا تقریری حضرت صلعم
اس بارہ مین کوئی ثابت نہین ہوئی - ورنہ یہ ناممکن ہے کہ صحابہ
کرام رضہ کو طلب دنیوی معلوم ہوا ہو جیسے عام مین حیلے تعنن تو ہین
شریعت کا ہوتا ہو - جو قیامت تک دستور العمل رہیگا اسمحل یہ
سکوت اختیار کرین ہرگز نہین ہوسکتا - اسکی تائید مین احادیث

مروی ہے از ابن عباس رضی جو معمول و فتوے اوکہا تہا بیان کرنی واجب ہیں
امام طحاوی مالک بن حارث سے روایت کرتا ہے کہ ایک شخص ابن عباس رض
کے پاس آیا۔ اور کہا کہ میرے چچا نے اپنی زوجہ کو تین طلاق دی ہین
فقال ان عمک عصی اللہ فاثمہ اللہ واطاع الشیطان
فلم یجعل لہ مخرجا سو ابن عباس رض بولے کہ تیرے چچا نے خدا کی
نافرمانی کی سو اللہ نے اوسکو گنہگار کر دیا۔ اور اوسنے شیطان کی
تابعداری کی سو اوس کیواسطے نکلنے کا رستہ نہیں بنایا گیا۔ پس مالک
بن حارث نے ابن عباس رض سے کہا کہ کیف ترى فی رجل
یحلہا لہ فقال من یخادع اللہ یخادعہ آپ کیا کہتے ہو اوس شخص کو
جو یہ عورت اوسپر حلال کرتا ہے ابن عباس رض نے فرمایا جو خدا کو دہوکہ
دے خدا اوسکو دہوکہ دیتا ہے اور محمد بن ایاس بن بکیر کی مروی ہے کہ ایک آدمی نے اپنی
عورت کو قبل اسکے کہ دخول کرے تین طلاق دے پہر اوسکو شوق ہوا کہ اوس سے
نکاح کرے پس وہ فتوی پوچھنے لگا۔ ہمیں اوسکو ساتھ لیکر ابو ہریرہ و عبداللہ
بن عباس رض کے پاس لیگیا پس دونوں نے کہا کہ وہ عورت
تجہپر حلال نہیں جب تک کہ دوسرے کے ساتھ نکاح نکرلیوے۔
وہ شخص بولا کہ میری اوسپر ایک طلاق تہی یعنے غیر مدخولہ ایک
طلاق کے ساتھ بائنہ ہو جاتی ہے۔ پس عبداللہ بن عباس رض
نے فرمایا کہ تمنے اپنے ہاتھ سے دوسری دو طلاق چہوڑ دین جو زیادہ
تہی۔ یعنے اگرچہ ایک طلاق کے ساتھ بائن ہو جاتی تہی مگر تونے
تین دفعہ دیدین سب واقع ہو گئین۔ اور معاویہ بن ابی عیاش
کہتا ہے کہ مین عبداللہ بن زبیر اور عاصم بن عمر رض کے پاس بیٹھا تہا
کہ محمد بن ایاس بن بکیر آیا۔ اور کہا کہ ایک آدمی اہل بادیہ نے اپنی زوجہ
غیر مدخولہ کو تین طلاق دے دین سو اب تمہاری رائے کیا ہے
عبداللہ بن زبیر بولے کہ اس معاملہ مین ہمارا قول کوئی نہیں۔ تو
عبداللہ بن عباس اور ابو ہریرہ رض کے پاس جاکر دریافت کر



اور پہر ہمارے پاس آکر خبر اسبات کی دے سو وہ آدمی ان کے گیا
اور اون سے دریافت کیا سو عبداللہ بن عباس رض نے ابو ہریرہ رض کو
کہا کہ اسکو فتوے دو یہ امر مشکل پیش آیا۔ ابو ہریرہ رض نے فرمایا کہ ایک
طلاق اس غیر مدخولہ بائن کر دیتی ہے اور تین طلاق اسکو حرام کر دیتی ہین
یہانتک کہ دوسرے خاوند کے ساتھ نکاح کرے
الواحدۃ تبینہا والثلاث تحرمہا حتی تنکح زوجا غیرہ
اور ایسا ہی معاملہ مسئلہ عبداللہ بن عباس و ابو ہریرہ و عبداللہ بن عمر
رض کے سامنے پیش ہونیکے بعد مسئلہ دریافت کیا گیا کہ ایک آدمی نے
زوجہ بکر کو تین طلاق دے سو سبنے جواب دیا کہ وہ تجہپر حرام ہو گئی اور ابو سلمہ
نے بہی یہی روایت کی ہے کہ ابن عباس و ابو ہریرہ نے فرمایا ہے کہ جو شخص
اپنی زوجہ کو تین طلاق دیدے لا یحل لہ حتی تنکح زوجا غیرہ
یعنے حلال نہیں اسکے واسطے ہے کہ غیر کے ساتھ نکاح کرے یعنے حلالہ کرائے
اور سعید بن جبیر رض کے مروی ہے کہ کسی نے ابن عباس رض سے دریافت کیا
کہ کسینے اپنی زوجہ کو سو طلاق دی فرمایا تین طلاق اسکو حرام کر دیتی ہیں اور ستانوے
ہوئے مطلق اس کی گردن پر ہے کہ اس نے آیات اللہ کو ٹھٹھا بنایا اور مجاہد
کہتے ہین کہ کسی نے ابن عباس رض کو کہا کہ کسینے اپنی زوجہ کو سو طلاق دی ہے
ابن عباس رض نے فرمایا کہ تنے اپنے رب کی نافرمانی کی ہے اور عورت تیری
تجہسے جدائی ہو گئی ہے تنے خدا کا خوف نہیں کیا تا کہ تیرے واسطے کوئی مخرج
بنتا من یتق اللہ یجعل لہ مخرجا یعنے جو کوئی خدا سے ڈرتا ہے اللہ اس کے
واسطے کوئی مخرج بناتا ہے۔ قال اللہ تعالے یا ایہا النبی اذا طلقتم النساء
فطلقوہن فی قبل عدتہن اللہ تعالے نے فرمایا ہے کہ اے نبی
جب عورتونکو طلاق دو تو عدت کے اول دو۔ اور اسیطرح اصحاب رسول خدا
صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے چنانچہ ابو داود و عبداللہ سے بہی یہی
روایت ہے کہ فرمایا اوس کے حق مین جس نے طلق امراتہ ثلاثا
قبل ان یدخل بہا قال لا تحل لہ حتی تنکح زوجا غیرہ

کہ جو آدمی تین طلاق دیوے قبل از دخول - فرمایا نہیں حلال واسطے اُس کے حتیٰ کہ نکاح کرے اور عطا میں لیا وے سے مروی ہے جاء رجل عبد اللہ بن عمرو فقلہ عن رجل طلق امراتہ ثلاثۃ قبل آن یمسھا یعنے کوئی آدمی عبداللہ بن عمر رضہ کے پاس آیا اور سوال کیا کہ کسی نے اپنی عورت کو تین طلاق دے ہیں قبل مساس کے یعنے دخول کے علاوہ کہتے ہیں کہ میں نے کہا کہ طلاق بکر کی ایک ہے سو عبداللہ بن عمر رضہ بولے تم تو قصہ خوان ہے کیونکہ طلاق واحد عورت غیر مدخولہ کو بائن کر دیتے ہیں اور تین حرام کر دیتی ہیں تا کہ دوسرے سے نکاح نکرے اور انس رضہ اللہ سے مروی ہے لا تحل حتی تنکح زوجا غیرہ یعنے بدون نکاح کرنے کے بکر کے ساتھ حلال نہیں ہوتی اور اُن سے یہہ بھی مروی ہے کہ عمر بن خطاب رضہ کے پاس کسیکو لاتے تھے کہ اُس نے اپنی عورت کو تین طلاق دی ہوں اور جو طہر ہ اُسکی پشت کو درے دیتے تھے یعنے درے مارتے تھے اور عبداللہ بن مسعود رضہ سے بھی ایسا ہی مروی ہے **سوال** اگر کوئی یہہ اعتراض کرے کہ جسطرح عدت میں کسی عورت کے ساتھ نکاح کرنا فاسد ہے اور وہ عقد جائز نہیں اور بغیر طلاق دینے کے وہ شخص عورت سے جدا ہو جاوے کیونکہ وہ عقد غیر واقع ہے کرنا جائز وقت میں یہہ نکاح ہوا - اسیطرح جب طلاق بے محل دیوے تو وہ طلاق بھی واقع نہونی چاہئے **الجواب** بات یہی ہے کہ دخول در عقود اُسے طور پر چاہیے جسطرح امر شارع کا ہے اور یہہ دخول مشروط بشرائط کا ہے مگر خروج اُن عقود سے مشروط بشرائط نہیں ہے چنانچہ نماز میں داخل ہونا مشروط بشرائط ہے کہ سوائے تکبیر کے اور طہارت ہا رچات بدنی و طہارت بدن کے نا جائز ہے اور خروج از نماز بلفظ سلام واجب ہے کہ جو بلا طہارت بلا تکبیر نماز میں داخل ہوویگا تو وہ دخول غیر معتبر ہے لیکن جب نماز میں داخل ہو جاوے تو کہانا کھاوے یا پانی



پیوے یا کلام کرے یا اور کام کرے یا اور کام منافی صلوۃ کے نماز سے خارج ہو جاتا ہے اور اس فعل نا جائز سے گنا ہگار ہو جاتا ہے - ایسا ہی نکاح میں داخل ہونا مشروط بشرائط ہے سوائے اُن شرائط کے داخل نہیں ہو سکتا مگر خروج از نکاح کا ہے بطریق مشروع ہوتا ہے جیسا کہ ایک طلاق طہر میں دیوے اور کا ہے طریق نا مشروع سے ہوتا ہے جیسا کہ تین یکبارگی دیدیوے یا حیض میں طلاق دیوے اسمیں طلاق واقع ہو گئی مگر گنا ہگار ہو جاوے گا - یہ مذہب امام ہمام ابو حنیفہ و امام ابو یوسف و امام محمد کا ہے یہہ خلاصہ ترجمہ کبیدانی آثار طحاوی کا ہے اور بخاری میں ایک باب منعقد کیا ہے -

الباب من اجاز طلاق الثلاث لقولہ تعالیٰ الطلاق مرتان فامساک بمعروف او تسریح باحسان - یہ باب وہ بیان اُس شخص کے کہ جس نے تین طلاق جائز رکھا ہے بدلیل قول حق تعالیٰ کہ طلاق دو بار ہی ہے سو پاس رکھے یا چھوڑ دے -

عینی شارح بخاری کہتا ہے کہ اسمیں اختلاف ہے سو طاؤس و محمد بن اسحاق و حجاج بن ارطاۃ و نخعی و ابن مقاتل و ظاہریہ کہتے ہیں کہ تین جگہ طلاق دینے سے ایک واقع ہوتی ہے اور دلیل اُنکی ایک حدیث ہے کہ جسکو مسلم اور طحاوی و ابو داؤد و نسائی نے روایت کیا ہے کہ ابو الصہبا نے ابن عباس رضہ سے پوچھا کہ بھلا تم جانتے ہو کہ تین طلاق حضرت صلعم کے عہد و صدیق اکبر رضہ کے عہد میں اور تین سال خلافت عمر رضہ میں ایک جاتا تھا ابن عباس رضہ بولے کہ ہاں اور بعض کا قول ہے کہ تین طلاق دینے سے ایک بھی نہیں پڑتی اور مذہب جمہور علماء تابعین و تبع تابعین کا یہہ ہے کہ تین جگہ دینے سے تینوں واقع ہو جاتی ہیں منجملہ اُن علماء کے اوزاعی و اصحاب احمد و اسحاق و ابو داؤد و ابو عبید اور کثیر علماء ہیں لیکن تین طلاق جگہ دینے والا گنا ہگار ہو جاتا ہے - اور سب نے کہا ہے کہ جو شخص اس مذہب

جمہور کے برخلاف ہے وہ شاذ ہی اور مخالف اہل سنت کا اس حدیث
ابن عباس رض کے ساتھ اہل بدعت وغیر معتبر آدمی متعلق
ہوئے ہیں جنکا کچھ اعتبار نہیں اور وہ قابل التفات نہیں کیونکہ
وہ لوگ جدا ہیں سنت وجماعت سے جماعت کا اتفاق اور اجماع تحریف
کتاب اللہ وسنت رسول اللہ پر ناممکن ہے اور امام طحاوی نے جواب
شافی دیا ہے (جسکا خلاصہ مذکور ہو چکا ہے) جب حضرت عمر رض
کے حضور میں انکار وقوع ثلاث کا کسی نے نہیں کیا تو اجماع
اور اجماع عند بعض المشائخ ناسخ قرار دیا ہے کہ اجماع موجب
علم الیقین کا ہوتا ہے مثل نص صریح کے اور اجماع ایسی حجت
قوی ہے کہ حدیث مشہور سے اقوی ہے جب کہ حدیث مشہور
کے ساتھ نسخ جائز ہے کہ زیادتی برکتاب بحدیث مشہور جائز
جائز ہے تو جواز نسخ باجماع اور سے لائق ہے اور فقیر کہتا ہے کہ
اس تطویل کی حاجت نہیں کیونکہ حدیث ابن عباس رض کی در اصل
حدیث سے نہیں بلکہ وہ باہم ابو صہبا اور ابن عباس رض کے ایک
امر کا مکالمہ سوال وجواب کے طور پر واقع ہوا کہ وہ دریافت کرتا
ہے کہ حضرت کے عہد اور صدیق کے عہد و تین سال خلافت حضرت عمر رض
کے تین طلاق معاً کو ایک بنایا جاتا تھا ابن عباس رض نے جواب دیا
نسخ کی بحث فرع ثبوت آیت یا حدیث کی ہے آیت یہہ ہے یا
ایہا النبی اذا طلقتم النساء فطلقوہن لعدتہن یعنے اے
نبی کریم حبیب جب تم ارادہ طلاق کا کرو تو عدت سے پہلے کرو- اس آیت
سے صرف اتنا ثابت ہوتا ہے کہ حیض میں طلاق نہ دو کیونکہ حیض
حائل ہے مابین عدت وطلاق کے عدت طہر سے شروع ہوتی
ہے عند الاحناف اور حیض کامل سے عند الشوافع ہے- یہ بات تو
آیت سے کسیطرح ظاہر نہیں ہوتی کہ ایک طلاق دو یا تین اگر
جانب ہوتی تو الطلاق مرتان دوسری آیت میں اس کی مخالف ہے



کیونکہ جب طلاق معاً واقع ہو جاتی ہے تو وحدت مأمورہ منسوخ ہوئی-
پس معلوم ہوا کہ وحدت طلاق بالکل مفہوم آیت بلکہ الطلاق معروف اور
مراد طلاق جمہور نے اور مسلم ہے جب وہ طلاق معاً واقع ہوگئیں تو تین
بھی ویسی ہی واقع ہو جاتی ہیں آیت سے ممانعت طلاق فی الحیض کی
مفہوم ہے سو وہ طلاق بھی واقع ہو جاتی ہے گو طلاق دینے والا آثم ہووے
جیسا کہ معاملہ عبد اللہ بن عمر رض کا اسبات پر شاہد عادل ہے کہ عبد اللہ رض
نے اپنی زوجہ حیض میں طلاق دی تھی سو حضرت صلعم نے فرمایا کہ تم رجوع کرو
اور طلاق دینی ہو تو طہر غیر مدخول میں دینا- اس کے بھی واقع ہوا
کہ طلاق امر الٰہی اگر اطلاق دیوے تو واقع ہوگئی اور مطلق آثم ہوا- غرض
یہہ ہے کہ طلاق بہرکیف واقع ہو جاتی ہے خواہ حیض میں ہو خواہ تین جگہ ہوں
اس خلاف کا تجربہ ہے کہ مطلق آثم ہو جاوے- عینی کہتا ہے کہ وجہ استدلال
وقوع طلاق ثلاثہ از قول اللہ تعالے الطلاق مرتان یہہ ہے کہ جب اجتماع
دو طلاق جائز ہوا تو اجتماع ثلاثہ کا جائز ہوا مگر احسن اس استدلال
سے یہ استدلال ہے کہ او تسریح باحسان عام ہے شامل
تطلیق ثلاثہ معاً کو- اور ابن ابی حاتم نے بالاسناد ابو رزین سے
روایت کیا ہے کہ کوئی شخص حضرت صلعم کی خدمت میں آیا اور عرض کیا
اللہ تعالے فرماتا ہے فامساک بمعروف او تسریح باحسان تیسری
طلاق کہاں گئی حضرت صلعم نے فرمایا تسریح باحسان- اس حدیث
کی سند صحیح ہے لیکن مرسل ہے (فقیر کہتا ہے کہ مرسل عند الحنفیہ
موجب عمل ہے) اور ابن مردویہ نے بھی اس حدیث کو مرسلاً
بیان کیا ہے اور بخاری میں ہے کہ امراۃ رفاعہ قرظی حضرت صلعم کی خدمت
میں آکر عرض کرنے لگی- کہ یا رسول اللہ رفاعہ نے مجکو طلاق بائنہ دی
ہے اور میں نے عبد الرحمن بن زبیر قرظی رض کے ساتھ نکاح کیا ہے

اور وہ سنت ہے نقل ہے یہہ کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ تو ارادہ
کرتی ہے کہ رفاعہ کے پاس جاوے یہہ نہیں ہوگا جبتک کہ دوسرا ذائقہ
پیوے ورنہ تو اسکا ہے بخاری اس حدیث اسی غرض سے لایا ہے کہ
رفاعہ نے اسکو تین طلاق دی نہیں اور اس عورت کا نام تمیمہ بنت
وہب تھا۔ عینی کہتا ہے کہ طبرانی نے معجم اوسط میں حضرت عائشہ رضہ
سے روایت کیا ہے کہ تمیمہ عبد الرحمن کی زوجہ تھی اس نے
اسکو طلاق دی تھی اور رفاعہ میں رفاعہ کیساتھ اسکا نکاح ہوا تھا اور
اسمیں لئے حضرت صلعم سے حضرت صلعم نے وہی جواب دیا کہ پہلے گذرا

**فصل** اب یہہ بھی معلوم کرنا واجب ہے کہ قرآن شریف میں جس جگہ
لفظ نکاح کا آیا ہے مراد اس سے عقد نکاح ہے اور سوائے
اس آیت کریمہ کے۔ حتی تنکح زوجا غیرہ کہ یہاں مراد از نکاح وطی
ہے جیساکہ [illegible] میں اسکا بیان مفصل ہے۔ بدلیل حدیث عسیلہ
سے عینی لکھتا ہے کہ یہ استدلال منقوض ہے کیونکہ اسناد نکاح
کا اس آیت میں طرف عورت کے ہے اور عورت واطی نہیں ہوتی
واطی مرد ہوتا ہے نہ عورت بلکہ مراد از نکاح عقد ہے اور وطی کا
ثبوت بخبر مشہور ہے خبر مشہور کے ساتھ زیادتی جائز ہے حلالہ
میں وطی کرنے زوج ثانی کی شرط ہے سب کا اتفاق ہے صرف
سعید بن مسیب کا خلاف ہے وہ کہتے ہیں کہ عقد صحیح تحلیل کیواسطے
کافی ہے سعید بن مسیب کے ساتھ سوائے طایفہ خوارج کے کوئی
متفق نہیں اور ابو الرجا مختار بن محمود زاہدی نے اپنی کتاب
قنیہ میں لکھا ہے کہ سعید بن مسیب اپنے مذہب سے رجوع کر گیا
تھا اب کوئی قاضی حکم بمذہب سعید بن مسیب کرے تو قضا اسکی
غیر نافذ ہے اگر کوئی فتوے دیوے تو اس پر تعزیر جاری کیجاوے



(ف) اکثر علماء کا قول ہے کہ تحلیل میں وطی شرط نہیں ان
کے نزدیک زوج اول پر نکاح جائز ہو جاتا ہے یہی زیادہ ہے کہ یہ لوگ قائل
تعزیر ہیں

**فصل** تابعین علماء کے اختلاف کہ نکاح ثانی جس کو حلالہ کہتے
ہیں کس طور پر جائز ہوتا ہے اور کس طور پر ناجائز۔ امام مالک
رح کا مذہب ہے کہ نکاح صحیح نہ ہے جو برغبت ہو اور جو قصد تحلیل
کرے وہ فاسد ہے اور جانبین کو علم تحلیل کا ہووے یا نہووے
اور قبل از دخول یا بعد از دخول فسخ کردیوے اور امام ابو حنیفہ و صاحبین
امام [illegible] و امام شافعی رح کا مذہب ہے کہ نکاح صحیح ہے خواہ نکاح
قائم رکھے یا نہ رکھے۔ اور امام شافعی رح کا مذہب ہے کہ اگر عقد نکاح
میں تحلیل کی اور طلاق کی شرط کرے تو ناجائز ہے اگر شرط
نہ کرے امام ابو حنیفہ رح سے روایت کیا ہے اگر زوج ثانی نیت
تحلیل کی برائے زوج اول کرے تو نکاح غیر صحیح ہے یہی قول ابو یوسف
و امام محمد رح کا ہے اور حسن بن زیاد و امام زفر ہے اور امام زفر رح
امام ابو حنیفہ رح سے روایت کرتے ہیں کہ اگر زوج ثانی انفس
عقد میں شرط تحلیل کی برائے زوج اول کرے تو بھی نکاح صحیح
ہے اور صورت زوج ثانی کی بلا وطی محلل نہیں اور خلوت صحیح بھی
قائم مقام وطی کی نہیں

**فصل سوال** یہہ حدیث لعن اللہ المحلل والمحلل لہ
حضرت صلعم نے فرمایا ہے کہ حلالہ نکالنے والے اور جسکی
خاطر حلالہ نکالا گیا۔ ہے دونوں پر خدا کی لعنت ہے۔ ترمذی نے کہا
ہے کہ حدیث حدیث حسن ہے اور احمد نے اپنے [illegible] میں اور
[illegible] ترمذی و ابن ماجہ نے [illegible] ہے اور حارث [illegible]

علی رضہ سے روایت کیا ہے کہ لعن اللہ المحلل والمحلل لہ
اور ابن عباس رضہ سے بھی ایسی ہی روایت اور احمد بزار و ابو یعلی
و اسحاق اپنے اپنے مسند و نمیں روایت - ابن عباس سے
(ابن ماجہ) حدیث اور ابن ابی شیبہ نے حضرت رضہ سے روایت
کیا لا اوتی بمحلل و محلل الا رجمتہ یعنے محلل و محلل لہ میرے
پاس لائے جاویں تو میں انکو سنگسار کروں گا - اور عبد الرزاق
نے روایت کیا ہے کہ عبد اللہ بن عمر سے کسی نے سوال کیا کہ کسی نے
نے اپنی عورت کو طلاق دی ہے پھر نادم ہوا کسی اور شخص نے
ارادہ کیا ہے کہ اس عورت کے ساتھ نکاح کرے تاکہ پہلے کے
واسطے حلال ہو جاوے ابن عمر نے فرمایا کہ دونو زانی ہیں اگرچہ
بیس سال تک نکاح میں رہیں - اور ان احادیث و آثار
سے واضح ہوتا ہے کہ نکاح ثانی بشرط تحلیل مکروہ حرام ہے اور
اور امام ابو حنیفہ رح و اصحاب انکے جائز فرماتے ہیں -
**الجواب** عینی لکھتا ہے کہ لفظ محلل کا دال ہے اسبات
پر کہ نکاح صحیح ہے کہ محلل یعنے شئے حلال ہے اگر نکاح ہان
فاسد ہوتا تو محلل نہ فرماتے اور لعنت تب ہے کہ جب ارادہ استحلال
کا کرے اور حدیث علی رضہ میں اور ابو داؤد کو شک ہے کیونکہ
ابو داؤد نے کہا ہے کہ مجھکو معلوم نہیں کہ حضرت صلعم تک رجوع کی
ہو اور معلوم کیا ہے ساتھ حارث مراوی کے اور حدیث عقبہ
میں مجاہد کی اسناد عبد الحق نے حسن بتائی ہے ترمذی نے
محلل کر میں ہیں لکھا ہے کہ میں نہیں جانتا کہ لیث بن سعد نے
شرح بن ہامان سے سنا ہو اور ابن ابی حاتم نے کہا ہے کہ
لیث نے شرح بن ہامان کے نہیں سنا اور نہ روایت



اور اثر حضرت کی طحاوی نے کہا ہے کہ محمول بر تہدید و تشدید
التغلیظ ہے جیسا کہ حضرت صلعم نے ارادہ فرمایا کہنا جو کوئی جماعت
سے پیچھے رہے انکے گھر جلادوں اور ایسا ہی جواب ہے اثر
عبد اللہ عمر رضہ کا اگر کسی کو یہ خیال ہو کہ سوال و جواب ابو صہبا
اور عبد اللہ بن عباس رضہ میں جو تذکرہ آیا کہ زمانہ حضرت صلعم
اور بایام خلافت صدیق اکبر رضہ اور تین سال امارت فاروق اعظم رضہ
سے تین طلاق کو ایک بنایا جاتا تھا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ
امر رائج بلا امر صادر از جناب سرور کائنات اور بلا صدور
امر خلیفہ اول دیا اپنی ناممکن ہے بالضرور صدور اس حکم کا با
اشارہ شارع و خلیفہ شارع ہوا ہوگا - جواب یہ ہے کہ امر
شرعی دینی ہے جو صادر شارع ہو اس خیال کا دفع
یہ ہے کہ جب یہ اطلاع خلیفہ ثانی کو ہوئی تو آپ نے اس حیل
و حکم کو مردود فرمایا اور بہت تشدد کیا جیسا کہ بالا مذکور ہوا اس
تشدد و ممانعت سے صاف ظاہر ہے کہ امر قومی و صد یقینی نہیں
تھا اور غالبا اس امر کے جہت ہیں کہ جو رائج ہو اور حضرت صلعم
تک اطلاع نہو شیوع رواج سے مشروعیت اس امر کی
بلا ان شارع غیر لازم ہے چنانچہ شرح معانی آثار طحاوی میں
ایک تذکرہ لکھا ہے کہ عبید بن رفاعہ رضہ انصاری کہتے ہیں کہ ہم
ایک مجلس میں تھے کہ اور تذکرہ غسل از انزال کا مابین واقع ہو
گیا زید بن ثابت نے فرمایا کہ صحبت بلا انزال سے تم پر کچھ
نہیں صرف اتنا ہے کہ طہارت یعنے غسل فرج کرے اور وضو
کرے جیسا وضو نماز کرتا ہے پس ایک آدمی اٹھ کر مجلس سے
نکلا حضرت عمر رضہ کی خدمت میں آکر یہ بات سنائی کہ زید بن

